## ہر موسم میں جمعہ زوال کے بعد بلا تاخیر متصلاً ادا فرماتے

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جیسے ہی زوال شمس ہوتا جمعہ پڑھتے۔

(بخاری صفحہ ۱۲۳، ابوداؤد صفحہ ۱۵۵)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ہم لوگ جمعہ جلدی پڑھتے اس کے بعد قیلولہ کرتے۔

(بخاری صفحہ ۱۲۳)

سلمہ بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت ہے کہ ہم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمعہ پڑھتے اور دیوار کا سایہ بھی نہیں آتا تھا کہ ہم اس سے سایہ حاصل کرسکیں۔ (مسلم صفحہ ۲۸۳، دارمی جلد ۱ صفحہ ۳۶۳، ابوداؤد صفحہ ۱۵۵)

حضرت زبیر سے منقول ہے کہ ہم لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمعہ پڑھتے پھر ٹیلوں پر جاتے تو کوئی سایہ نہ پاتے ہاں مگر اپنے قدم کے برابر (یعنی معمولی سا سورج ڈھلتا)۔ (مسند احمد، عمدۃ القاری صفحہ ۲۰۱)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ زوال کے بعد پڑھ لیتے تھے۔

(تلخیص الخبیر جلد ۲ صفحہ ۵۷)

**فائدہ:** تمام صحاح کی روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر موسم میں جمعہ زوال کے بعد متصلاً بلا تاخیر کے ادا فرماتے تھے اگرچہ اس کا جائز وقت ظہر کی طرح مثلین تک رہا ہے، مگر سنت اول وقت میں پڑھنا ہے جیسا کہ معمول اور رائج بھی ہے۔ علامہ عینی شرح بخاری میں فرماتے ہیں کہ نماز جمعہ کے بعد قیلولہ کا مطلب یہ ہے کہ وہ اول وقت میں پڑھتے تھے موسم گرما اور سرما دونوں میں جلدی پڑھا کرتے تھے۔ فرماتے ہیں کہ اصل یہ ہے کہ جمعہ جلد اور اول وقت میں ہو۔ ابن قدامہ کہتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم گرمی ہو یا جاڑا جمعہ ایک ہی وقت جلدی پڑھتے تھے۔ (عمدۃ القاری صفحہ ۲۰۲)

## عید و بقرعید کا مسنون وقت اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کس وقت پڑھتے تھے

حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عید یا بقرعید کے لئے تشریف لے گئے، امام نے تاخیر کردی تو فرمایا ہم لوگ (عہد نبوت میں) چاشت کے وقت نماز سے فارغ ہو جاتے تھے۔ (ابوداؤد صفحہ ۱۶۱، ابن ماجہ صفحہ ۹۳، بخاری)

حضرت جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم لوگوں کو عید کی نماز پڑھائی جب کہ سورج دو نیزہ کے مثل بلند ہوگیا تھا اور بقرعید کی نماز جب کہ ایک نیزہ کے مثل بلند ہوگیا تھا۔

(تلخیص الخبیر جلد ۲ صفحہ ۹۸)

ابوالحویرث سے منقول ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمر بن حزم کو نجران میں یہ لکھ کر بھیجا تھا کہ بقرعید میں ذرا